| | |
|---|---|
| ثُمَّ طِيبُوا عَنْ دُنْيَاكُمْ اَنْفُساً | پھر تم اپنی دنیا سے لطف اٹھاؤ |
| وَاطْمَأَنُّوا لِلْفِتْنَةِ جَأْشاً، | آنے والے فتنوں کے لیے دل کو آمادہ کرو، |
| وَابْشِرُوْا بِسَيْفٍ صَارِمٍ | سنو خوشخبری تیز دھار تلواروں کی |
| وَسَطْوَةٍ مُعْتَدٍ غَاشِمٍ | اور حد سے تجاوز کرنے والے ظالم کے حملوں کی |
| وَهَرْجٍ شَامِلٍ وَاسْتِبْدَادٍ مِنَ الظَّالِمِيْنَ، | اور ہمہ گیر فتنہ و فساد کی اور ظالموں کی مطلق العنانی کی۔(۱۰۵) |
| يَدَعُ فَيْئَكُمْ زَهِيْداً وَجَمْعَكُمْ حَصِيْداً. | وہ تمہارے بیت المال کو بے قیمت بنا دے گا<br>اور تمہاری جمعیت کی نسل کشی کرے گا۔ |
| فَيَا حَسْرَةً لَكُمْ وَاَنّٰى بِكُمْ وَقَدْ: | افسوس تمہارے حال پر، تم کدھر جا رہے ہو |
| عُمِّيَتْ عَلَيْكُمْ اَنُلْزِمُكُمُوْهَا | تمہارے لیے راہِ حق ناپید ہے<br>تو کیا ہم اللہ کی رحمت پر چلنے پر تمہیں مجبور کر سکتے ہیں جبکہ خود تم اسے ناپسند |
| وَاَنْتُمْ لَهَا كَارِهُوْنَ. | کرتے ہو۔ (ہود/۲۸) |

## تشریح کلمات

جَأْش: دل۔ صَارِم: تیز دھار۔ سَطْوَة: حملہ۔
غَاشِم: ظالم۔ هَرْج: فتنہ، فساد۔ فِيْء: مالِ غنیمت۔ زَهِيْد: حقیر۔
حَصِيْداً: کٹی ہوئی فصل۔

۱۰۵۔ واقعہ حرہ میں یہ پیشگوئی سچ ثابت ہوئی کہ لشکرِ یزید نے مسلم بن عقبہ کی سربراہی میں مدینہ منورہ کو تاراج کیا اور مہاجرین و انصار کا قتل عام ہوا، تین دن تک مدینہ رسولؐ کی خواتین کی عصمتیں لوٹتے رہے۔ انصار و ←

...... مہاجرین میں سے تقریباً سات سو شخصیات کو موت کی بھینٹ چڑھایا گیا۔ ان کے علاوہ دوسرے افراد دس ہزار کی تعداد میں قتل ہوئے۔ (البدایہ والنہایہ ج۸ص۲۲طبع بیروت)۔

مدینہ میں غارت گری ہوئی اور ایک ہزار کنواری لڑکیوں کی عصمت لوٹی گئی۔ (تاریخ الخلفاء للسیوطی ص۲۰۹ طبع کانپور، تاریخ الخمیس دیار بکری ج۲ص۳۰۲ طبع بیروت) اور اہلِ مدینہ سے اس بات پر بیعت لی گئی کہ وہ یزید کے غلام ہوں گے۔ چنانچہ جن لوگوں نے یہ کہا کہ ہم کتاب و سنت کی بنیاد پر بیعت کریں گے تو ان کی بیعت قبول نہیں کی گئی اور ان کو بے دردی سے قتل کردیا گیا۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

محسن علی نجفی

اسلام آباد۔ پاکستان